# تفصیلات

نام کتاب : قرآنی مستجاب دعائیں

مرتب : مولانا محمد صابر حسن قاسمی

ناشر : مولانا ؍؍ ؍؍

باہتمام : محمد راحت حسن

Reprint : 2006 - 07 - 08 - 09 th Edition

ملنے کا پتہ

حضرت مولانا الحاج محمد صابر حسن صاحب قاسمی

فون : 080-2343 3432, 93412 26204, 98861 00205
09342433432

# پیش لفظ

یہ تمام دعائیں قرآن مجید سے لی گئی ہیں۔ دعاؤں کی قبولیت کیلئے نماز کی پابندی اور عقیدے کی پختگی ضروری ہے اور اللہ کا قرب دعاء کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔ دعاؤں سے تقدیریں بدل جاتی ہیں اور اللہ تعالیٰ انسان کو ایک مقام سے دوسرے مقام تک پہنچا دیتا ہے۔ دعاء مومن کا ہتھیار ہے اور شیطان سے بچاؤ ہے۔ دعاء عبادت کی جان ہے اور خدا سے ملاقات کا ذریعہ ہے۔ دعاء کرنے کیلئے آگے پیچھے درود شریف پڑھنا لازمی ہے یہ ایک ایسی عبادت ہے جو سمندر کے طوفانوں کو روک دیتی ہے اور دریاؤں کے رخ کو موڑ دیتی ہے۔ دعاء بندگی ہے جو بخشش کے دروازے کھول دیتی ہے اور معافی کا قلم پھیر دیتی ہے۔ خشوع وخضوع، عجز وانکساری اور خلوص کے ساتھ مانگی ہوئی دعاء کبھی بارگاہِ الٰہی میں رد نہیں کی جاتی۔



حدیث میں ہے کہ دعاء کے علاوہ صدقہ بھی برائی کے ستر (۷۰) دروازے بند کر دیتا ہے۔ جو اخلاص سے صدقہ دیتا ہے، صدقہ قبر کی گرمی کو دور کرتا ہے اور تکبر اور فقر ہٹا دیتا ہے۔ جو اخلاص سے صدقہ دیتا ہے اللہ اس کی آمدنی میں خیر و برکت عطا کرتا ہے۔

اللہ کی ذات وصفات میں کسی کو ملانا شرک کہلاتا ہے۔ ہر مراد پوری کرنے والا وہ وحدہٗ لاشریک ہے۔ اسی لئے صرف اللہ ہی سے مانگو مگر سچے عقیدے کے ساتھ، کیونکہ یہی سچے مومن کی نشانی ہے۔ شرک انسان کے اعمال کو برباد کر دیتا ہے۔ چاہے وہ کتنا ہی نیک، عبادت گزار یا تہجد گزار ہی کیوں نہ ہو۔ مشرک کی زبان سے نکلی ہوئی دعاء کوئی تاثیر نہیں رکھتی۔ جب انسان اپنے اعمال میں شرک کو جگہ دے کر سیدھی راہ اور استقامت سے ہٹ جاتے ہیں تو وہ اللہ کی طرف سے کسی مدد اور سہارے کے مستحق نہیں رہتے، اور اللہ کی نظر عنایت سے محروم رہتے

ہیں۔ لہٰذا ہمیں اپنے دامن کو شرک کے کانٹوں سے ہمیشہ دور رکھنا چاہئے۔

غیر اللہ کو پکارنا گمراہی کا سبب ہے۔ نیکی کا بدلہ نیکی سے دینا اخلاق حسنہ کی بہترین مثال ہے۔ صبر کرنا دل کی ہدایت اور روشنی کا ذریعہ بنتا ہے۔ جو شخص اللہ کا واسطہ دے کر پناہ طلب کرتا ہے تو اس کو پناہ دی جاتی ہے۔

آج کل لوگ جہالت کی طرف تیزی سے بڑھ کر اپنی عملی زندگی میں شرک کو جگہ دے کر اپنے ایمان کی روشنی کو گل کر رہے ہیں۔ اللہ کے ساتھ دوسروں کو شریک کر کے اپنے عملوں میں غلاظت کے انبار لگا رہے ہیں۔ اللہ کی طرف نگاہ رکھو وہ تمہیں بھی اپنی نگاہ میں رکھے گا۔ اگر تم اسے اپنی نگاہ میں رکھو گے تو اسے اپنے سامنے پاؤ گے۔ جب بھی تم کچھ مانگو اپنے اللہ ہی سے مانگو اور یہ یقین کر لو کہ اگر دنیا میں سب لوگ جمع ہو کر تمہیں کچھ نفع یا نقصان پہنچانا چاہیں تو ہر گز نہیں پہنچا سکتے، اللہ کے سوا ہر الٰہ اور ہر



مولیٰ باطل ہے۔ ہم کو یہ زیب نہیں دیتا کہ ہم غلام اللہ کے ہوں اور حکم کسی اور کا مانیں۔ بندے کسی اور کے ہوں اور بندگی کسی اور کی کریں۔ کھائیں کسی اور کا، گن کسی اور کے گائیں۔ جو خود ہم جیسی مخلوق ہو وہ ہم کو کیا دے سکتا ہے۔ ہر دکھ کا مداوا کرنے والا اور قوت والا وہ اکیلا زبردست ہے۔ جو شخص خدا سے نہیں ڈرتا وہ لوگوں کے غیظ وغضب کا نشانہ بن جاتا ہے اور خود کو بے بس و مجبور پاتا ہے۔ جس پر نصیحت اثر نہ کرے اسکا دل ایمان سے خالی ہے۔ جو شخص تقدیر پر ایمان نہیں رکھتا وہ ایمان کے مزے سے بالکل محروم ہے۔ تم میں بہترین وہ لوگ ہیں جن کو دیکھ کر اللہ کی یاد تازہ ہوتی ہے۔ ان کے نیک اعمال کو دیکھ کر اپنے لئے آخرت کی رغبت پیدا کرو۔

1. مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيۡهَا ط (پارہ ا آیت اے سورۃ البقرۃ)

کسی کے بدن پر ناسور ہو یا کوئی داغ دھبہ ہو تو اکتالیس (41) بار دوا یا مرہم پر پڑھ کر پھونکیں اور پھر استعمال کریں۔ انشاء اللہ داغ دھبہ دور ہو جائے گا۔

2. وَاِنَّ مِنَ الۡحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنۡهُ الۡاَنۡهٰرُ ط وَاِنَّ مِنۡهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخۡرُجُ مِنۡهُ الۡمَآءُ ط وَاِنَّ مِنۡهَا لَمَا يَهۡبِطُ مِنۡ خَشۡيَةِ اللّٰهِ ط وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعۡمَلُوۡنَ ۝ (پارہ ا آیت ۷۴ سورۃ البقرۃ)

گردے اور پتے کی پتھری دور کرنے کیلئے اکتالیس (41) بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس وقت تک پلائیں جب تک کامیابی نہ ہو۔

3. صُمٌّ م بُكۡمٌ عُمۡيٌ فَهُمۡ لَا يَرۡجِعُوۡنَ ۝

(پارہ ا آیت ۱۸ سورۃ البقرۃ)



راستے میں کسی موذی جانور یا دشمن سے خوف محسوس ہو تو سات (7) مرتبہ اسے پڑھ کر پھونکیں۔

4. اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنۡ رَّبِّهِمۡ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ۝ (پارہ ا آیت ۵ سورۃ البقرۃ)

جو دین سے غافل ہو، سیدھے راستے سے بھٹک جائے یا برے افعال میں مبتلا ہو جائے تو اسکو پانی پر ایک سو ایک (۱۰۱) دفعہ پڑھ کر دم کر کے اکتالیس دن تک پلائیں۔

5. وَاِنۡ يَّمۡسَسۡكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗۤ اِلَّا هُوَ ط وَاِنۡ يَّمۡسَسۡكَ بِخَيۡرٍ فَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ۝ (پارہ ا آیت ۱۷ سورۃ الانعام)

ہر قسم کی تکلیف سے شفا حاصل کرنے کیلئے سات (7) یا گیارہ (11) دفعہ جس جگہ تکلیف ہو وہاں ہاتھ رکھ کر پڑھیں اور تھتھلا دیں۔

6. رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ
لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا
وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ٥ (پارہ ۷ آیت ۱۱۴ سورۃ المائدہ)

رزق کی تنگی دور کرنے کیلئے یا کسی خاص چیز کے کھانے کی حاجت ہو تو سات دفعہ پڑھکر آسمان کی طرف پھونکیں خبردار! دعاء پوری ہونے کے بعد اللہ کا شکر ادا کریں۔

7. اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ
اللّٰهِ ط اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ٥

(پارہ ۱۳ آیت ۲۸ سورۃ رعد)

دل کی بیماری اور گھبراہٹ دور کرنے کیلئے اکتالیس (۴۱) بار پانی پر دم کرکے پئیں۔

8. وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ط اِنَّ
الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا٥ (پارہ ۱۵ آیت ۸۱ سورۃ بنی اسرائیل)



مقدمہ کی کامیابی کے لئے روزانہ کسی بھی نماز کے بعد ایک سو تینتیس (133) دفعہ پڑھیں، حق پر ہو تو پڑھے، ناحق پڑھنے والا خود مصیبت میں گرفتار ہوسکتا ہے۔

9. وَالْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ط
وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ٥

(پارہ ۴ آیت ۱۳۴ سورۃ آل عمران)

غصہ کو دور کرنے کے لئے چینی پر ایک سو ایک (101) دفعہ اکیس (21) دن تک پڑھیں اور پلائیں۔

10. اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ
وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ (پارہ ۲۰ آیت ۶۲ سورۃ النمل)

جس کی اولاد کا رشتہ نہ ہوتا ہو وہ اٹھتے بیٹھتے اس کا ورد جاری رکھیں۔

11. وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِى الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا

لَکُمْ فِیْهَا مَعَایِشَ ط قَلِیْلًا مَّا تَشْکُرُوْنَ o

(پارہ ۸ آیت ۱۰ سورۃ الاعراف)

اگر کسی کے پاس رہنے کی جگہ یا مکان نہ ہو یا روزی کا ذریعہ نہ ہو یا رزق سے تنگ ہو یا مسافر ہو اور اسکے پاس کوئی سامان نہ ہو تو وہ اس آیت کو ایک سو اکیاون (151) دفعہ روزانہ پڑھے، جب تک کامیابی نہ ہو۔ انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

12. فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ o (پارہ ۲۳ آیت ۸۳ سورۃ یٰس)

اگر کوئی شخص لوگوں کی نظر سے گر گیا ہو اور چاہتا ہو کہ اسکی عزت قائم ہو جائے تو وہ اس آیت کو گیارہ (۱۱) دفعہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لے۔ انشاءاللہ اسے کامیابی ہوگی۔

13. وَیُمْدِدْکُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِیْنَ وَیَجْعَلْ لَّکُمْ جَنّٰتٍ وَّیَجْعَلْ لَّکُمْ اَنْهٰرًا o (پارہ ۲۹ آیت ۱۲ سورۃ نوح)



کسی کے یہاں اولاد نرینہ نہیں ہے تو حمل ٹھہرتے ہی نو مہینے تک ایک سو گیارہ (111) مرتبہ روزانہ پڑھے۔ رزق کی تنگی دور کرنے کے لئے بھی اس دعاء کو روزانہ سات مرتبہ پڑھا جائے۔

14. وَمِنْ اٰیٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَکُمْ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْکُنُوْٓا اِلَیْهَا وَجَعَلَ بَیْنَکُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ط اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّتَفَکَّرُوْنَ o

(پارہ ۲۱ آیت ۲۱ سورۃ الروم)

اگر میاں بیوی میں اختلاف ہے، آپس میں محبت نہیں ہے تو اس آیت کو ننانوے (۹۹) دفعہ کسی مٹھاس پر تین دن پڑھ کر دم کریں اور دونوں کو کھلائیں۔

15. قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعْلٰی o وَاَلْقِ مَا فِیْ یَمِیْنِکَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا ط اِنَّمَا

صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ط وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى o (پارہ ۱۶ آیت ۶۸ ۶۹ سورۃ طٰہٰ)

اگر کسی کو شک ہو کہ اس پر جادو کیا گیا ہے یا علامتیں محسوس ہو رہی ہوں تو جادو کے اثر کو ختم کرنے کے لئے گیارہ دن تک سو (۱۰۰) دفعہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونکیں، یا اور کسی پر شک ہو تو اس پر پڑھ کر پھونکیں۔ اس دعاء کے دوران کوئی دوسرا عمل نہ پڑھیں۔

16. قُلْ لَّا يَسْتَوِى الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ ج فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِى الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ o

(پارہ ۷ آیت ۱۰۰ سورۃ المائدۃ)

اگر کسی عورت کا خاوند کسی دوسری عورت سے ناجائز تعلقات رکھتا ہو یا حرام کی کمائی گھر میں لاتا ہو تو اسے باز رکھنے کے لئے گیارہ دن تک ایک سو اکتالیس (۱۴۱)



مرتبہ اس دعاء کو کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر کے کھلائیں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

17. اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّىْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ o

(پارہ ۹ آیت ۹ سورۃ الانفال)

مسلمانوں پر واجب ہے کہ تمام امور میں اللہ پر توکل کریں اس کے سوا کسی اور پر وثوق نہ کریں۔ مدد اور کامیابی اسی قوت والے کے ہاتھ میں ہے جو سب کا پیدا کرنے والا ہے۔ ہر جائز مراد کے لئے چودہ دفعہ گیارہ دن تک پڑھیں۔

18. رَبِّ اِنِّىْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَىَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ o

(پارہ ۲۰ آیت ۲۴ سورۃ القصص)

اگر کسی لڑکی کے لئے رشتہ نہ آتا ہو یا رشتہ آتا ہو مگر پسند نہ آتا ہو تو وہ ایک سو تیرہ (۱۱۳) دفعہ اس دعاء کو اور تین

دفعہ سورۃ الضحیٰ پڑھیں۔ ہر مہینے گیارہ تک پڑھیں اور تین مہینے یہ عمل جاری رکھیں۔

19. وَعَلَّمَکَ مَالَمْ تَکُنْ تَعْلَمُ ط وَکَانَ فَضْلُ اللّٰہِ عَلَیْکَ عَظِیْمًاO (پارہ ۵ آیت ۱۱۳ سورۃ نساء)

اگر کند ذہن بچے کو یا طالب علم کو ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ پانی پر دم کر کے روزانہ پلائیں، انشاء اللہ اس کی برکت سے عالم فاضل ہو جائیگا۔

20. فَلِلّٰہِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ ط رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ O وَلَہُ الْکِبْرِیَآءُ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط وَھُوَالْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُO

(پارہ ۲۵ آیت ۳۶، ۳۷ سورۃ جاثیہ)

عزت و آبرو اور وقار حاصل کرنے کیلئے، بخار کیلئے، زخم کو ٹھیک کرنے کیلئے، اچھے کاموں میں دلچسپی پیدا کرنے کیلئے، عمل کا وزن بھاری کرنے کیلئے روزانہ سات دفعہ پڑھیں۔



21. رَبِّ اَوْزِعْنِیْٓ اَنْ اَشْکُرَ نِعْمَتَکَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰی وَالِدَیَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰہُ وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ ط اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْکَ وَاِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَO (پارہ ۲۶ آیت ۱۵ سورۃ الاحقاف)

اولاد کی فرمانبرداری کیلئے اور خدا کے پسندیدہ عمل کرنے کیلئے تین دفعہ روزانہ پڑھیں۔ انشاء اللہ مفید ثابت ہوگی۔

22. وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ط اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌم بِالْعِبَادِO (پارہ ۲۴ آیت ۴۴ سورۃ المومن)

عشاء کی نماز کے بعد ایک سو ایک (۱۰۱) دفعہ پڑھنے سے ہر رنج و غم دور کرنے کیلئے غیب سے مدد کا دروازہ کھلتا ہے۔

23. وَھَدَیْنٰھُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَO

(پارہ ۲۳ آیت ۱۱۸ سورۃ الصافات)

اگر کوئی سیدھی راہ سے بھٹک جائے، اچھائی برائی کی تمیز
نہ رہے اسکو تین سو تیرہ (313) دفعہ پانی پر دم کر کے اس
وقت تک پلائیں جب تک اسکی حالت سدھر نہ جائے۔

24. فَاِنَّ حَسْبَکَ اللّٰہُ ط ھُوَالَّذِیْٓ اَیَّدَکَ
بِنَصْرِہٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ o (پارہ ۱۰ آیت ۶۲ سورۃ الانفال)

فتح اور کامیابی کے لئے یا امتحان میں آسان پرچوں
کے لئے جانے سے پہلے سات دفعہ ضرور پڑھ لیں۔

25. اَلَھُمْ اَرْجُلٌ یَّمْشُوْنَ بِھَآ اَمْ لَھُمْ اَیْدٍ
یَّبْطِشُوْنَ بِھَآ اَمْ لَھُمْ اَعْیُنٌ یُّبْصِرُوْنَ بِھَآ اَمْ لَھُمْ
اٰذَانٌ یَّسْمَعُوْنَ بِھَا ط (پارہ ۹ آیت ۱۹۵ سورۃ الاعراف)

اگر کوئی ہاتھ، پیر، کان، آنکھ یا ٹانگ سے معذور ہو تو
اس آیت کو کثرت سے پڑھ کر مریض کو پانی پر دم کر کے
پلائیں۔



26. فَدَعَا رَبَّہٗٓ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ o
(پارہ ۲۷ آیت ۱۰ سورۃ القمر)

اگر کسی شخص کو کوئی بیماری ہو اور ڈاکٹر کی سمجھ سے باہر ہو یا
کوئی دوا اثر نہ کرتی ہو، یا کوئی مظلوم ہو اور ظالم کا ظلم انتہا
تک پہنچ چکا ہو تو روزانہ تین سو تیرہ (۳۱۳) دفعہ پڑھ کر
آسمان کی طرف منہ کر کے پھونکیں اور مریض کو پانی پر دم
کر کے پلائیں۔ یہ عمل اکیس (۲۱) دن کریں۔

اگر کسی کو یرقان ہو گیا ہو تو اس کو پہلے سورۃ الفاتحہ ایک
بار پھر سورۃ الحشر سات بار اور پھر ایک بار سورۃ القریش
پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس وقت تک پلائیں جب تک
فائدہ نہ ہو۔

رزق کی ترقی اور برکت کے لئے، یا کوئی کام بس سے
باہر ہو اور کوئی وسیلہ نظر نہ آتا ہو، یا اگر کسی کام میں آسانی
اور جلدی مطلوب ہو تو سورۃ المزمل ایک بیٹھک میں
اکتالیس (۴۱) مرتبہ تین دن تک پڑھیں۔ اس عمل سے

دوسروں کو نقصان پہنچانا مقصود نہیں ہونا چاہئے۔

28. لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ
لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ
اٰمِنِيْنَ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ لَا
تَخَافُوْنَ ط فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ
ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا ○ (پارہ ۲۶ آیت ۲۷ سورۃ الفتح)

اگر کسی کو حج پر جانے کی طلب ہو اور کوئی وسیلہ جانے کا نہ ہو تو کثرت سے اس آیت کا ورد کریں، اس وقت تک جب تک امید کی کرن نہ مل جائے۔

29. اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط مَثَلُ نُوْرِهٖ
كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ط اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ط
اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ
مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ يَّكَادُ زَيْتُهَا



يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ط نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ط
يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ط وَيَضْرِبُ اللّٰهُ
الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ط وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ○

(پارہ ۱۸ آیت ۳۵ سورۃ النور)

دل میں اور چہرے پر نور پیدا کرنے کے لئے روزانہ ایک مرتبہ اپنے اوپر پڑھ کر پھونکیں۔

30. وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ ط لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِى
الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ
اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ط اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ○

(پارہ ۱۰ آیت ۶۳ سورۃ الانفال)

جس شخص کے دل میں اپنی محبت ڈالنی ہو یا جس جاندار میں نا اتفاقی ہو تو اتفاق پیدا کرنے کیلئے یہ آیت گیارہ دفعہ روزانہ پڑھے۔

31. فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ط وَالْحَمْدُ
لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ O (پارہ ۷ آیت ۴۵ سورۃ الانعام)

ظالم کو دفع کرنے کیلئے تین دن تک اکیس (۲۱) دفعہ پڑھنا مفید ہے۔ یہ آیت بڑی جلالی ہے اس کو ناجائز کام کیلئے پڑھنا اپنے آپکو ہلاکت میں ڈالنا ہے۔ جب ظالم کا ظلم ناقابل برداشت ہوجائے تب اس دعاء کا استعمال کریں۔

32. وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا
بَيْنَهُمَا ط يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ط وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ
شَيْءٍ قَدِيْرٌ O (پارہ ۶ آیت ۱۷ سورۃ المائدۃ)

جو اولاد سے ناامید ہو اکتالیس (۴۱) دن تک تین سو (۳۰۰) دفعہ کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر دم کر کے آدھا خاوند اور آدھا بیوی کھائے۔

33. قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ج



هُوَ مَوْلٰىنَا ج وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ O
(پارہ ۱۰ آیت ۵۱ سورۃ التوبۃ)

اگر کسی شخص کو دشمن سے تکلیف یا نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو یا تکلیف پہنچا تا ہو تو اس آیت کو روزانہ سات دفعہ پڑھے۔ انشاء اللہ اس کی اذیت سے محفوظ رہے گا۔

34. قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ج يُؤْتِيْهِ مَنْ
يَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ O يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ
مَنْ يَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ O
(پارہ ۳ آیت ۷۳ ۷۴ سورۃ آل عمران)

اللہ کی ہر نعمت حاصل کرنے کیلئے یہ دعاء صبح شام روزانہ سات دفعہ پڑھیں اور ہر حال میں اللہ کا شکر ادا کریں۔

35. اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ط
مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌ م بِنَاصِيَتِهَا ط اِنَّ رَبِّيْ

عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍo (پارہ ۱۲ آیت ۵۶ سورۃ ہود)

جو اولاد والدین کی نافرمان ہو، اس کی پیشانی کے بال پکڑ کر گیارہ مرتبہ پڑھ کر پھونکیں۔

36. اَللّٰہُ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَیَقْدِرُ لَهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌo

(پارہ ۲۱ آیت ۶۲ سورۃ العنکبوت)

رزق کی کشادگی کیلئے گیارہ دفعہ فجر کی نماز کے بعد پڑھیں۔

37. فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّیْنِ حَنِیْفًا ط فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیْهَا ط لَا تَبْدِیْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ط ذٰلِكَ الدِّیْنُ الْقَیِّمُ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَo (پارہ ۲۱ سورۃ الروم آیت ۳۰)

جو شخص چاہے کہ مرتے دم تک اس کے تمام اعضاء درست رہیں اور وہ تندرست رہے تو روزانہ تین دفعہ اپنے



اوپر پڑھ کر پھونکے۔

38. یٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَo (پارہ ۱۷ سورۃ الانبیاء آیت ۶۹)

بخار کی تیزی ختم کرنے کیلئے پڑھ کر مریض پر دم کریں اور غصہ اور ضد کو ختم کرنے کیلئے بھی اس دعاء کا استعمال مفید ہے۔ جو اولاد سے محروم ہو وہ روزانہ ایک سو ایک (۱۰۱) دفعہ سورۃ الکوثر بسم اللہ کیساتھ پڑھے۔ انشاء اللہ اسے کامیابی ہوگی۔

39. لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُo (پارہ ۲۱ سورۃ لقمان آیت ۲۶)

رزق کی کشادگی کے لئے، کاروبار کی ترقی کے لئے یا نیا کاروبار شروع کرنے سے پہلے اس آیت کو روزانہ ایک سو اکتالیس (۱۴۱) دفعہ پڑھیں۔

40. اَلَّذِیْٓ اَحْسَنَ كُلَّ شَیْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِیْنٍ ۝ ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِیْنٍ ۝ ثُمَّ سَوّٰهُ وَنَفَخَ فِیْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ ؕ قَلِیْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝ (پارہ ۲۱ سورۃ السجدہ آیت ۷ تا ۹)

جو اولاد کی نعمت سے محروم ہو وہ اللہ پر بھروسہ رکھتے ہوئے کثرت سے ان آیات کا ورد کرے۔

41. اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّ ؕ یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝ (پارہ ۲۲ سورۃ الاحزاب آیت ۵۶)

جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ہم کلام ہونے کا یا حضور کی زیارت کا خواہشمند ہو وہ رات کو سوتے وقت اس کی تسبیح پڑھے، انشاء اللہ جلد ہی خواہش پوری ہوگی۔



42. اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۝ (پارہ ۱۷ سورۃ الانبیاء آیت ۸۳)

جو ایسی بیماری میں مبتلا ہو جو نہ سمجھ میں آنیوالی ہو یا لاعلاج ہو تو وہ بذاتِ خود اس آیت کا کثرت سے ورد کرے۔

43. وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ؕ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِیْرًا ۝ (پارہ ۱۹ سورۃ الفرقان آیت ۵۴)

جس کے بیٹے یا بیٹی کا عقد نہ ہوتا ہو تو اس مراد کے لئے اکیس (۲۱) دن تک تین سو تیرہ (۳۱۳) دفعہ پڑھے۔

44. قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ الَّذِیْنَ هُمْ فِیْ صَلَاتِهِمْ خٰشِعُوْنَ ۝ وَالَّذِیْنَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُوْنَ ۝ وَالَّذِیْنَ هُمْ لِلزَّكٰوةِ فٰعِلُوْنَ ۝ وَالَّذِیْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ۝ اِلَّا عَلٰٓى

اَزْوَاجِهِمْ اَوْمَامَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ
غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ ۝ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ
هُمُ الْعٰدُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَعَهْدِهِمْ
رٰعُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَوٰتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ۝
اُولٰٓئِكَ هُمُ الْوَارِثُوْنَ ۝ اَلَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْفِرْدَوْسَ ط
هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ (پارہ ۱۸ سورۃ المؤمنون آیت ۱ تا ۱۱)

رات کو سوتے وقت ضرور پڑھیں کیونکہ یہ آیتیں عزت کی حفاظت کرتی ہیں، بے نمازیوں کو نماز کی رغبت دلاتی ہیں، بے ہودہ اور بری باتوں سے روکتی ہیں اور جنت الفردوس کا وارث بنا دیتی ہیں۔

45. وَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ۝

(پارہ ۲۳ سورۃ الصافات آیت ۷۶)

اگر کسی شخص کی اولاد مر جاتی ہو، زندہ نہ رہتی ہو، یا وہ کسی سخت مصیبت میں مبتلا رہتا ہو تو اس دعاء کو روزانہ صبح و شام



گیارہ دفعہ پڑھے۔

46. وَاَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ اَوِاجْهَرُوْا بِهٖ ط اِنَّهٗ
عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝ اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ ط
وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۝ (پارہ ۲۹ سورۃ الملک آیت ۱۳، ۱۴)

عشاء کی نماز کے بعد دو نفل استخارہ کی نیت سے پڑھیں۔ اس کے بعد ان آیات کو ایک سو ایک (۱۰۱) دفعہ پڑھ کر بغیر بات کیے سو جائیں۔

47. لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط
يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ط يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ اِنَاثًا وَّيَهَبُ
لِمَنْ يَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ۝ (پارہ ۲۵ سورۃ الشوریٰ آیت ۴۹)

جس کے یہاں اولاد نہ ہوتی ہو وہ یہ دعاء ایک سو تینتیس (۱۳۳) مرتبہ پانی پر دم کر کے فجر کی نماز کے بعد دونوں میاں بیوی پئیں۔

48. يَفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ بِنَصْرِ اللّٰهِ يَنْصُرُ مَنْ يَّشَآءُ ط
وَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ۝ (پارہ ۲۱ سورۃ الروم آیت ۴، ۵)

ہر جائز مراد کے لئے اور ہر مشکل کی آسانی کے لئے ان
آیات کو ایک سو تیرہ (۱۱۳) دفعہ پڑھیں۔

49. وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوْسُفَ فِي الْاَرْضِ ج
يَتَبَوَّاُ مِنْهَا حَيْثُ يَشَآءُ ط نُصِيْبُ بِرَحْمَتِنَا مَنْ
نَّشَآءُ وَلَا نُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

(پارہ ۱۳ سورۃ یوسف آیت ۵۶)

اگر کوئی بچہ یا شخص بیمار ہو یا کمزور ہو یا سوکھتا چلا جا رہا ہو
اور بظاہر کوئی بیماری نظر نہ آتی ہو تو اول و آخر تین مرتبہ درود
شریف پڑھ کر اکیس دن تک ایک سو اکتالیس (۱۴۱)
دفعہ اس کو پڑھے۔

50. اِنَّ اللّٰهَ يُدٰفِعُ عَنِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ط اِنَّ اللّٰهَ



لَا يُحِبُّ كُلَّ خَوَّانٍ كَفُوْرٍ ۝ (پارہ ۱۷ سورۃ الحج آیت ۳۸)

اگر کسی شخص کو ہر وقت دشمن سے خوف رہتا ہو، یا اس کی
دشمنی بڑھتی جا رہی ہو تو دشمن سے حفاظت کے لئے اس
آیت کو گیارہ دفعہ روزانہ پڑھے۔

51. ذِيْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِي الْعَرْشِ مَكِيْنٍ ۝
مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِيْنٍ ۝ وَمَا صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ ۝
وَلَقَدْ رَاٰهُ بِالْاُفُقِ الْمُبِيْنِ ۝ وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ
بِضَنِيْنٍ ۝ وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ۝ فَاَيْنَ
تَذْهَبُوْنَ ۝ اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝ لِمَنْ شَآءَ
مِنْكُمْ اَنْ يَّسْتَقِيْمَ ۝ وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ
اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ (پارہ ۳۰ سورۃ التکویر آیت ۲۰ تا ۲۹)

اگر کسی شخص پر شبہ ہو کہ اس کا دماغی توازن بگڑتا جا رہا
ہے یا اپنی اصلی حالت میں نہیں ہے، یا شبہ ہو کہ کسی نے
اس پر کچھ کر دیا ہے تو اس آیت کو اکتالیس (۴۱) دفعہ پانی

پردم کر کے پلائیں۔

52. یَا مَلِکُ یَا قُدُّوْسُ یَا سَلَامُ

ہر شخص کو چاہئے کہ سرطان یا طاعون یا پھوڑے پھنسی کی بیماری سے بچنے کے لئے اس دعاء کو صبح وشام گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہیں گے۔

53. وَاَھْدِیَکَ اِلٰی رَبِّکَ فَتَخْشٰی ٥

(پارہ ۳۰ سورۃ النازعات آیت ۱۹)

جو سیدھی راہ سے بھٹک گیا ہو یا برے افعال میں پڑ گیا ہو، یا اللہ کی طرف سے غافل ہو گیا ہو، اس آیت کو روزانہ ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پانی پر دم کر کے اسے پلائیں۔

54. سَلٰمٌ عَلَیْکُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَی الدَّارِ ٥ (پارہ ۱۳ سورۃ الرعد آیت ۲۴)

اگر کسی شخص کو اللہ کی طرف سے کوئی تکلیف پہنچی ہو یا غم یا کسی



شخص سے دکھ پہنچا ہو تو وہ اس دعاء کو پڑھنے سے انشاء اللہ اس کیلئے دین ودنیا میں فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے۔

55. وَیُحِقُّ اللّٰہُ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ ٥ (پارہ ۱۱ سورۃ یونس آیت ۸۲)

اگر کوئی جھوٹے مقدمے میں پھنس گیا ہو یا کسی نے کسی پر جھوٹی تہمت لگائی ہو یا کسی کی عزت پر کوئی حرف آیا ہو وہ اس دعاء کو اٹھتے بیٹھتے کثرت سے پڑھے۔ انشاء اللہ اسے کامیابی حاصل ہوگی۔

56. وَلَا یَحْزُنْکَ قَوْلُھُمْ اِنَّ الْعِزَّۃَ لِلّٰہِ جَمِیْعًا ط ھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ٥ (پارہ ۱۱ سورۃ یونس آیت ۶۵)

اگر کوئی کسی کو بدنام کرنے پر تلا ہے اور اس کو اپنی عزت کا خطرہ ہے تو وہ اس دعاء کو صبح وشام اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک دے۔

57. اِلَّا رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ ط اِنَّ فَضْلَهٗ كَانَ عَلَيْكَ كَبِيْرًا ○ (پارہ ۱۵ سورۃ بنی اسرائیل آیت ۸۷)

اگر کوئی شخص غم میں یا کوئی اور پریشانی میں ہو یا اسکی مالی حالت بگڑتی جارہی ہو تو اٹھتے بیٹھتے اسکا ورد جاری رکھے۔

58. مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ط فِيْهَآ اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ ج وَاَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ ج وَاَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ، وَاَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى ط وَلَهُمْ فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ وَمَغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ ط (پارہ ۲۶ سورۃ محمد آیت ۱۵)

اگر کوئی شخص چاہتا ہو کہ دنیا میں بھی وہ ہر نعمت سے نوازا جائے اور آخرت میں بھی اللہ تعالیٰ اسکو کسی نعمت سے محروم نہ کرے تو وہ اس آیت کو صبح و شام تین مرتبہ پڑھے۔

انشاء اللہ وہ دین و دنیا کی نعمتوں سے مالا مال رہے گا۔



# پانچوں نمازوں کے بعد

# مسنون اذکار

اَللّٰهُ اَكْبَرُ، اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ (تین بار) اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَ مِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ط

ترجمہ: اے اللہ! تو ہر عیب سے سلامت ہے اور تیری ہی طرف سلامتی ہے، تو برکت والا ہے۔ اے بزرگی والے لائق تعظیم۔

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا ۢ بِالْقِسْطِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○

ترجمہ: اللہ نے گواہی دی کہ کسی کی بندگی نہیں اسکے سوا

اور فرشتوں نے بھی اور اہل علم نے بھی، اور وہ معبود بھی
اس شان کے ہیں کہ اعتدال کے ساتھ انتظام رکھنے والے
ہیں، انکے سوا کوئی معبود نہیں، زبردست ہے حکمت والا۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ
وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

ترجمہ: اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ اکیلا ہے کوئی اس
کا شریک نہیں۔ اسی کا سارا ملک ہے اور اسی کے لئے
ساری تعریفیں ہیں۔ اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ط

ترجمہ: گناہ سے باز رہنا اور اطاعت کی قوت اللہ کے
وسیلے کے بغیر ممکن نہیں۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِيَّاهُ لَهُ النِّعْمَةُ وَلَهُ
الْفَضْلُ وَلَهُ الثَّنَآءُ الْحَسَنُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ○



ترجمہ: اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اسی کی ساری نعمتیں
ہیں اور اسی کیلئے ساری بزرگیاں ہیں، اور اسی کیلئے ساری
اچھی تعریفیں ہیں۔ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے، ہم
خالص اسی کی بندگی کرتے ہیں، اگرچہ یہ بات کافروں کو
بری معلوم ہو۔

اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَآ اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا
مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ط

ترجمہ: اے اللہ! اس چیز کا کوئی روکنے والا نہیں جس
کو تو نے دیا اور اس چیز کا کوئی دینے والا نہیں جس کو تو نے
روک دیا۔ تیرے مقابل دولت نفع نہیں دیتی۔

اس کے بعد تینتیس (33) بار سُبْحَانَ اللّٰه
تینتیس (33) بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ تینتیس (33) بار اَللّٰهُ
اَكْبَرُ پھر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ
الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

اس کے بعد آیت الکرسی پڑھے۔اس کے بعد:

لَقَدْ جَآءَ كُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ
مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ
رَّحِيْمٌ o فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط
عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ o

ترجمہ: آیا ہے تمہارے پاس رسول تم میں کا۔ بھاری ہے اس پر جو تم کو تکلیف پہنچے۔ حریص ہے تمہاری بھلائی پر، ایمان والوں پر نہایت شفیق مہربان ہے۔ پھر بھی اگر منہ پھیریں تو کہہ دے کہ کافی ہے مجھ کو اللہ، کسی کی بندگی نہیں اس کے سوا، اسی پر بھروسہ کیا اور وہی مالک ہے عرش عظیم کا۔

اس کے بعد قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ، قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ، قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ، ہر نماز کے بعد ایک بار، فجر اور مغرب کے بعد تین تین بار پڑھے۔



# سید الاستغفار

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ
وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ
مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْٓءُ
لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَیَّ وَاَبُوْٓءُ بِذَنْۢبِیْ فَاغْفِرْلِیْ
فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ ط

ترجمہ: اے اللہ! تو ہی میرا رب ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ تو نے مجھ کو پیدا کیا اور میں تیرا بندہ ہوں، اور میں تیرے عہد اور وعدے پر ہوں، جس قدر مجھ سے ہو سکا۔ میں تیری پناہ چاہتا ہوں اس چیز کی برائی سے جسکو میں نے کیا۔ تیرے آگے اقرار کرتا ہوں تیری نعمت کا جو مجھ پر ہے۔ اور اقرار کرتا ہوں اپنے گناہوں کا، پس تو مجھ

کو بخش دے، کیونکہ تیرے سوا کوئی گناہوں کو نہیں بخشتا۔

ہر دعاء کو شروع کرنے سے پہلے اول و آخر درود شریف ضرور پڑھنا چاہیے۔

## دل کے مریض کے لئے

جس شخص کو دل کی تکلیف ہو یا دل کمزور ہو گیا ہو یا گھبراہٹ ہوتی ہو اس کو روزانہ سورہ یٰسین پانی پر دم کر کے پلانا دل کی قوت کا باعث ہوتا ہے۔ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے سورہ یٰسین کو قرآن کا دل فرمایا ہے۔ زچگی کے دوران تین دفعہ اس سورۃ کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلانے سے زچگی میں آسانی ہو جاتی ہے۔

وَالْكَاظِمِينَ الْغَيْظَ وَالْعَافِينَ عَنِ النَّاسِ ط
وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ O

(پارہ ۴ آیت ۱۳۴ سورۃ آل عمران)

جو بلڈ پریشر کا مریض ہو وہ اس دعاء کو ایک سو ایک



(101) مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور فائدہ پہنچے گا۔

رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ
مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا
نَّصِیْرًا O

جس کو شوگر کی بیماری ہو وہ اس دعاء کو اکتالیس (۴۱) مرتبہ روزانہ پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو وہ ماتھے پر ہاتھ رکھ کر اکتالیس (۴۱) مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کرے۔ یہ عمل نہایت ہی آزمودہ اور مؤثر ہے۔

جس کی بیٹی کا کوئی رشتہ نہ آتا ہو یا رکاوٹ ہو جاتی ہو اور کامیابی نہ ہوتی ہو وہ سورہ رحمٰن روزانہ تین مرتبہ پڑھے، اس وقت تک جب تک کہ کامیابی نہ ہو۔ انشاء اللہ جلد کامیابی نظر آئے گی۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۃ

رحمٰن کو قرآن کی دلہن کہا ہے۔

فَاسْتَجَابَ لَهٗ رَبُّهٗ فَصَرَفَ عَنْهُ كَيْدَهُنَّ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ (سورۃ یوسف آیت ۳۴ پارہ ۱۳)

اگر کوئی شخص کسی کے مکر و فریب اور جال میں پھنس گیا ہو اور وہ بے قصور ہو تو وہ مذکورہ بالا آیت کو کثرت سے پڑھے۔

اَللّٰهُ يَجْتَبِىْٓ اِلَيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَيَهْدِىْٓ اِلَيْهِ مَنْ يُّنِيْبُ ○ (سورۃ الشوریٰ آیت ۱۳ پارہ ۲۵)

اگر کسی کا بچہ ضدی ہو یا نافرمان ہو تو اس دعاء کو گیارہ مرتبہ بچہ کے سر پر ہاتھ رکھ کر دم کریں۔

وَهُزِّيْٓ اِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسٰقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا جَنِيًّا ○ فَكُلِيْ وَاشْرَبِيْ وَقَرِّيْ عَيْنًا ط (آیت ۲۵، ۲۶ سورۃ مریم پارہ ۱۶)

کاروبار کی ابتدا کے وقت اس میں ترقی اور برکت کیلئے



اس دعا کو تین سو تیرہ (313) مرتبہ تین دن تک یا سات دن تک یا گیارہ دن تک پڑھیں۔ انشاء اللہ ترقی ہو گی۔

## قرضہ اصول ہونے کی دعا

اول آخر گیارہ (11) گیارہ (11) مرتبہ درود شریف پڑھ کر گیارہ سو گیارہ (1,111) بار مندرجہ ذیل دعا پڑھیں:۔

اُحْضُرُوْا بِحَقِّ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

## غنی ہونے کے لئے یہ دعا پڑھیں

حضرت پیرانِ پیر کا قول ہے کہ چھوٹا سا عمل اور بہت بڑا دین و دنیا کا فائدہ "چاند کی پہلی تاریخ سے شروع کریں صبح صادق شروع ہوتے ہی یہ عمل کیا جائے 10 مرتبہ روزانہ پڑھیں اگر غنی نہ ہوں تو قیامت کے دن دامن پکڑ لیں۔"

سُبْحَانَکَ الْقَادِرُ الْقَاهِرُ الْقَائِمُ الْقَوِیُّ الْکَافِیُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ ○ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○



## روزی میں برکت کے لئے

فجر کی سنت اور فرض کے درمیان سو (۱۰۰) مرتبہ:

1. سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ ○ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ پڑھا کرے اللہ پاک اس کی روزی میں خوب برکت دے گا۔ گھر میں داخل ہو کر سلام کرے چاہے گھر میں کوئی ہو یا نہ ہو۔ پھر ایک مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر ایک مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ (حدیث، حصن حصین)

اگر کسی کے پاؤں میں درد ہو تو سات مرتبہ نیچے لکھی گئی یہ دعاء پڑھ کر دم کرے:

2. بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا فِیْهَا. (حیاۃ الصحابہ جلد۲)

منگنی کیلئے سورۂ احزاب ایک کاغذ میں لکھ کر ڈبیہ میں

بند کر کے اپنے گھر میں حفاظت سے رکھ لیں ۔ ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ نیچے والی آیت پڑھا کرے:

3. قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ج يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ o يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ o

## اولاد کی فرمانبرداری کے لئے

ہر فرض نماز کے بعد مندرجہ ذیل آیت پڑھا کرے:

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا o

آنکھوں میں اگر روشنی کم ہو تو وضو کرنے کے بعد آسمان کی طرف دیکھ کر سورۃ القدر ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے۔

اگر گردے میں پتھری ہو تو سورۃ الم نشرح پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیا کرے انشاء اللہ پتھری نکل جائیگی۔



حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ ایک روز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ باہر نکلا، اس طرح کہ میرا ہاتھ آپؐ کے ہاتھ میں تھا۔ آپؐ کا گذر ایک ایسے شخص پر ہوا جو بہت شکستہ حال اور پریشان تھا۔ آپؐ نے پوچھا کہ تمہارا یہ حال کیسے ہو گیا؟ اس شخص نے عرض کیا کہ بیماری اور تنگدستی نے میرا یہ حال کر دیا۔ آپؐ نے فرمایا کہ میں تمہیں چند کلمات بتلاتا ہوں وہ پڑھو گے تو تمہاری بیماری اور تنگ دستی جاتی رہے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں:

تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا o

اس کے کچھ عرصہ کے بعد پھر آپؐ اس طرف تشریف لے گئے، پھر اس کو اچھے حال میں پایا۔ آپؐ نے خوشی کا

اظہار فرمایا۔ اس نے عرض کیا کہ جب سے آپؐ نے مجھے یہ کلمات بتلائے تھے میں پابندی سے ان کلمات کو پڑھتا ہوں۔ (معارف القرآن)

علامہ عینی نے شرح بخاری میں ایک حدیث نقل کی ہے کہ جو شخص ایک مرتبہ یہ دعاء پڑھے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○ لِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَلَهُ النُّوْرُ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○

اور اسکے بعد یہ دعاء کرے: ’’یا اللہ اس کا ثواب میرے والدین کو پہنچا دے‘‘ اس نے والدین کا حق ادا کر دیا۔



## برص، کوڑھ، اندھے پن اور جذام وغیرہ بیماری سے حفاظت کیلئے

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ

وضو کرنے سے پہلے یہ دعاء پڑھے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ بِسْمِ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

جب تک وضو سے رہے گا فرشتہ نیکیاں لکھتا رہے گا۔

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو شخص وضو کرتے وقت مذکورہ بالا دعاء کرتا ہے اس کے لئے مغفرت کا ایک پرچہ لکھ کر اور پھر اس پر مہر لگا کر رکھ دیا جاتا ہے۔ قیامت کے دن اس کی مہر نہ توڑی جائے گی اور وہ مغفرت کا حکم

برقرار رہے گا۔

یَا جَامِعُ روزانہ پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ پڑھنے سے بھی انشاءاللہ منگنی جلدی ہوگی۔ آگے اور پیچھے گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔

کوئی شخص بہت پریشان ہو تو یہ دعاء پڑھے:

اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّیْ لَآ اُشْرِكُ بِهٖ شَیْئًا

اور یہ دعاء بھی پریشانی کے وقت تین مرتبہ پڑھے:

یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

## سفر میں جانے کا وظیفہ

جس کے پڑھنے سے سفر میں آدمی خوش حال رہتا ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھے اور پھر سورہ قُلْ یَآ اَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ پوری پھر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ



الرَّحِیْمِ پھر اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ پھر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ پھر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ پھر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اور سورہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اس کے بعد پھر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھے۔

اس طرح چھ بسم اللہ ہوئیں اور پانچ سورتیں ہوئیں۔
(یہ عمل سفر شروع کرتے وقت کر لے)

کھانا کھانے سے پہلے بِسْمِ اللّٰهِ پڑھیں اور کھانا کھانے کے بعد یہ دعاء پڑھیں۔ اللہ پاک کھانے کا حساب نہیں لیں گے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ هُوَ اَشْبَعَنَا وَاَرْوَانَا وَاَنْعَمَ عَلَیْنَا وَاَفْضَلَ

## نظر کے لئے تعویذ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ وَمَآ اَنۡفَقۡتُمۡ مِّنۡ نَّفَقَةٍ اَوۡ نَذَرۡتُمۡ مِّنۡ نَّذۡرٍ فَاِنَّ اللّٰہَ یَعۡلَمُهٗ وَمَا لِلظّٰلِمِیۡنَ مِنۡ اَنۡصَارٍ ○

اس آیت کو سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡٓ اَعُوۡذُبِکَ مِنَ الۡھَمِّ وَالۡحُزۡنِ وَاَعُوۡذُبِکَ مِنَ الۡعَجۡزِ وَالۡکَسَلِ وَاَعُوۡذُبِکَ مِنَ الۡجُبۡنِ وَالۡبُخۡلِ وَاَعُوۡذُبِکَ مِنۡ غَلَبَةِ الدَّیۡنِ وَقَھۡرِ الرِّجَالِ

ایک دن حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں تشریف لائے تو ایک انصاری شخص بنام ابوامامہؓ کو وہاں دیکھا۔ فرمایا اے ابوامامہ! اس غیر وقت نماز میں مسجد میں کیوں بیٹھے ہو؟ انہوں نے عرض کیا یارسول اللہ! مجھے غموں اور



قرضوں نے پریشان کر رکھا ہے۔ آپؐ نے فرمایا: کیا میں تمہیں ایک کام نہ بتلاؤں جس کے پڑھنے سے تمہارے غم دور ہو جائیں گے اور تمہارا قرض بھی ادا ہو جائیگا۔ انہوں نے کہا کیوں نہیں! فرمایئے۔ اس پر حضورؐ نے یہ دعاء صبح وشام کے وقت پڑھنے کو فرمائی۔ حضرت ابوامامہؓ کہتے تھے کہ میں نے اسے پڑھا اور اللہ تعالیٰ نے میرے تمام غم دور کر دیئے اور میرا تمام قرضہ ادا کر دیا۔ (فکروغم اور قرضہ کی دوری کے لئے یہ بہت مجرب دعاء ہے)

بحوالہ ابوداؤد حدیث پاک میں یہ پانچ کلمات آئے ہیں، ان کے پڑھنے کے بعد دعاء قبول ہوتی ہے:

1. لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحۡدَهٗ لَاشَرِیۡکَ لَهٗ
2. لَهُ الۡمُلۡکُ وَلَهُ الۡحَمۡدُ ۳. وَهُوَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ۴. لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ۵. وَلَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝
الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاکَ
نَعْبُدُ وَاِيَّاکَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ
الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ،
غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝ اَللّٰهُ
لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ، لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ
وَّلَا نَوْمٌ، لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ
مَنْ ذَا الَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ
اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَىْءٍ مِّنْ
عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضَ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِىُّ
الْعَظِيْمُ ۝ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ
وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًۢا بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا



هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ
الْاِسْلَامُ وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا
مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًاۢ بَيْنَهُمْ وَمَنْ
يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝
فَاِنْ حَآجُّوْکَ فَقُلْ اَسْلَمْتُ وَجْهِىَ لِلّٰهِ وَمَنِ
اتَّبَعَنِ، وَقُلْ لِّلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ وَالْاُمِّيّٖنَ
ءَاَسْلَمْتُمْ، فَاِنْ اَسْلَمُوْا فَقَدِ اهْتَدَوْا وَاِنْ
تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْکَ الْبَلٰغُ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ
بِالْعِبَادِ ۝ قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِى
الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ
تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِکَ
الْخَيْرُ اِنَّکَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝ تُوْلِجُ
الَّيْلَ فِى النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِى الَّيْلِ
وَتُخْرِجُ الْحَىَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ

مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ○
وَاَنَا عَلٰى ذٰلِكَ مِنَ الشَّاهِدِيْنَ يَارَبِّ

## فضیلت

جو شخص ہر فرض نماز کے بعد یہ دعاء پڑھتا رہے گا تو اسے اس دعاء کی پانچ فضیلتیں ملیں گی۔(۱) اللہ تعالیٰ اس کے سارے گناہ معاف فرمادے گا۔(۲) اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں جگہ عطا فرمائیگا۔ (۳) اللہ تعالیٰ ستر (۷۰) مرتبہ اس کی طرف نظر رحمت کریگا۔(۴) اللہ تعالیٰ اس کی ستر (۷۰) حاجتیں پوری کریگا۔ (۵) اللہ تعالیٰ اسکے دشمنوں پر، حاسدین پر، اسکے اعداء پر، اس دعاء کے پڑھنے والے کو غالب کریگا اور دشمنوں کو مغلوب کرے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ



لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ اَذًى بِسْمِ اللّٰهِ الْكَافِىْ بِسْمِ
اللّٰهِ الْمُعَافِىْ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ
شَىْءٌ فِى الْاَرْضِ وَلَا فِى السَّمَآءِ وَهُوَ
السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِىْ وَدِيْنِىْ
بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى اَهْلِىْ وَمَالِىْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى
كُلِّ شَىْءٍ اَعْطَانِيْهِ رَبِّىْ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ
اَكْبَرُ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِمَّآ اَخَافُ وَاَحْذَرُ اَللّٰهُ رَبِّىْ
لَآ اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَآءُكَ
وَتَقَدَّسَتْ اَسْمَآءُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ اَللّٰهُمَّ
اِنِّىْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ
وَشَيْطَانٍ مَّرِيْدٍ وَمِنْ شَرِّ قَضَآءِ السُّوْٓءِ وَمِنْ
شَرِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا، اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى
صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ○

یہ دعاء حضرت انس ابن مالک ؓ کو حضرت محمد صلی اللہ

علیہ وسلم نے سکھائی تھی۔ بہت سے صحابہ کرام کا معمول رہا ہے۔ صبح وشام ایک مرتبہ پڑھا کریں۔ ظالم سے، ساحر سے، شیطان سے اللہ حفاظت کریگا۔ اور سب سے اہم چیز یہ ہے کہ دل کے یقین کے ساتھ پڑھی جائے۔ اچانک کے حوادث سے بچنے کیلئے یہ دعاء سکھائی گئی تھی۔

## حادثات سے بچنے کا وظیفہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ عَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ مَا شَآءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ



شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا، اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○

حضرت طلق فرماتے ہیں کہ ایک شخص حضرت ابوالدردا صحابی کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ آپ کا مکان جل گیا، فرمایا نہیں جلا، پھر دوسرے شخص نے یہی اطلاع دی تو فرمایا نہیں جلا۔ پھر تیسرے آدمی نے یہی خبر دی آپ نے فرمایا نہیں جلا۔ پھر ایک شخص نے آکر کہا کہ اے ابوالدردا! آگ کے شرارے بہت بلند ہوئے مگر جب آپکے مکان تک آگ پہنچی تو بجھ گئی۔ فرمایا مجھے معلوم تھا کہ اللہ تعالیٰ ایسا نہیں کریگا (کہ میرا مکان جل جائے) کیوں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے جو شخص صبح کے وقت یہ کلمات پڑھ لے شام تک اسکو کوئی مصیبت نہیں پہنچے گی۔ (میں نے صبح کے وقت یہ کلمات پڑھے تھے اسلئے مجھے یقین تھا کہ میرا مکان نہیں جل سکتا)۔

جو آدمی جمعہ کی نماز کے بعد سو (100) سو مرتبہ:

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ

پڑھے اس کے ایک لاکھ گناہ معاف ہونگے اور اس کے والدین کے چوبیس ہزار گناہ معاف ہوں گے۔

(حدیث رواہ ابن استی فی عمل الیوم واللیلہ۔ص ۱۴۶)

حضرت بریدہ اسلمیؓ کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے بریدہ! جسکے ساتھ اللہ پاک خیر کا ارادہ فرماتے ہیں اسکو مندرجہ ذیل کلمات سکھا دیتے ہیں۔ وہ کلمات یہ ہیں:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ ضَعِيْفٌ فَقَوِّفِیْ رِضَاکَ ضُعْفِیْ وَخُذْ اِلَی الْخَيْرِ بِنَاصِيَتِیْ وَاجْعَلِ الْاِسْلَامَ مُنْتَهٰی رِضَآئِیْ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ ضَعِيْفٌ فَقَوِّنِیْ وَاِنِّیْ ذَلِيْلٌ فَاَعِزَّنِیْ وَاِنِّیْ فَقِيْرٌ فَاَغْنِنِیْ يَآاَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ o



آگے آپؐ نے فرمایا جس کو اللہ یہ کلمات سکھاتا ہے پھر وہ مرتے دم تک نہیں بھولتا۔ (احیاء العلوم جلد اول، ص ۲۷۷)

ایک صحابیؓ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ مجھے وظیفہ بتایئے۔ آپؐ نے فرمایا کہ:

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ o پڑھا کرو صحابیؓ نے کہا کہ یہ تو میرے اللہ کیلئے کلمات ہیں، میرے لئے کیا وظیفہ ہے۔ آپؐ نے فرمایا کہ اس کے بعد یہ کہا کرو:

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَاهْدِنِیْ وَعَافِنِیْ وَارْزُقْنِیْ

وہ صحابیؓ اٹھ کر روانہ ہو گئے تو آپؐ نے فرمایا یہ دیہاتی اپنے دونوں ہاتھوں میں بہت خیر لے کر جا رہا ہے۔ اس کے پڑھنے کا اہتمام کرو صبح اور شام سو سو مرتبہ پڑھ لیا کرتو

انشاء اللہ خوب برکت ہوگی۔ (حیاۃ الصحابہ عربی جلد ۳ ص: ۴۳۰)

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۝

صبح اور شام سات سات مرتبہ پڑھنا چاہئے اللہ تعالیٰ اسکے معاملات درست کرے گا، پریشانیاں دور ہوں گی۔

حضرت ابوالدرداءؓ فرماتے ہیں کہ یہ کلمات تو سچے دل سے پڑھے یا جھوٹے دل سے پڑھے، ہر حال میں اللہ تیرا کام بنائے گا۔ (حیاۃ الصحابہ ج ۳ ص: ۴۴۷)

فجر کی نماز کے بعد یا ظہر کی نماز کے بعد دس مرتبہ سورہ اخلاص اگر کوئی پڑھ لیوے تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس دن اس آدمی سے گناہ سرزد نہ ہوگا۔ اگر شیطان کوشش کرے گا تب بھی گناہ صادر نہ ہوگا۔

(درمنثور، کنز العمال ج ۱ ص: ۲۲۳۔ حیاۃ الصحابہ ج ۳ ص: ۴۲۰)



بیمار آدمی بیماری کی حالت میں چالیس (40) مرتبہ یہ آیت کریمہ پڑھے:

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝

فائدہ: حدیث شریف میں آیا ہے کہ جس مسلمان نے اپنی بیماری کی حالت میں چالیس (40) مرتبہ مذکورہ بالا آیت کریمہ پڑھ لی تو اگر اس بیماری میں وفات پا گیا تو چالیس شہیدوں کا اجر پائے گا، اور اگر تندرست ہو گیا تو اس کے تمام گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (حصن حصین)

کسی اندھے کو ہاتھ پکڑ کر کسی شخص نے چالیس قدم چلا دیا تو اس چلانے والے کے اللہ تعالیٰ اگلے پچھلے سارے گناہ معاف فرمادے گا۔ (تنویر الحوالک ج ۱ ص: ۸۳ للسیوطی)

اگر دو مسلمان بھائی مصافحہ کرتے وقت ایک مرتبہ درود شریف پڑھ لیں تو اللہ تبارک وتعالیٰ ان دونوں کے گناہ معاف فرمادے گا۔ **یَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ**

جب مؤذن اذان دیتے وقت **اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ** پر پہنچے تو ایک مرتبہ پڑھ لے **رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَسُوْلًا وَّنَبِيًّا** تو اللہ تعالیٰ پڑھنے والے کے سارے گناہ معاف فرمادے گا۔ (تنویر الحوالک ج۱،ص:۸۳ للسیوطی)

حضرت عبادہ بن صامتؓ سے راویت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب رات کو سوتے میں اس کی آنکھ کھلے اس وقت یہ کلمات پڑھے:

**لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ سُبْحَانَ**



**اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۝**
اس کے بعد یہ کلمات کہے: **اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ** اس وقت کوئی دعاء مانگے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسکی یہ دعاء قبول فرمائی جائیگی۔ اسکے بعد اگر وہ ہمت کر کے اٹھ جائے اور وضو کر کے نماز پڑھے تو اس کی یہ نماز بھی ضرور قبول ہوگی۔ (صحیح بخاری، معارف الحدیث جلد۵،ص۱۸۹، حدیث۱۴۳)

حضرت ابوسعید خدریؓ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص بستر پر سونے کے وقت تین مرتبہ ذیل کے کلمات کہے تو اس کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں چاہے وہ سمندر کے جھاگ کے برابر ہوں یا درختوں کے پتوں کے برابر ہوں۔

**اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ** (ترمذی)

سو(100) مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ اگر کوئی
پڑھے تو اس کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں چاہے سمندر
کے جھاگ کے برابر ہوں۔ (مسلم)

سات سو چھیاسی (786) مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ
الرَّحِیْمِ ۝ اگر طلوعِ آفتاب کے وقت پڑھی جائے اور
پانی پر دم کر کے بچوں کو پلایا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ
قوی ہوگا۔ (اعمال قرآنی)

اگر کسی کو برے خواب آتے ہوں تو مندرجہ ذیل آیت
رات کو سوتے وقت ایک مرتبہ پڑھ لے:

لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ؕ
لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی بھاری اور بہت مشکل معاملہ



پیش آجائے تو یہ کلمات پڑھے:
حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ (معارف الحدیث جلد۵)

فتاویٰ رحیمیہ میں لکھا ہے کہ حیض والی عورت ہر نماز کے
وقت وضو کر کے مصلّے پر بیٹھنے کی مقدار (یعنی اتنے وقت
تک) سُبْحَانَکَ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا
ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ پڑھے تو اس کے نامہ اعمال میں ہزار
رکعت لکھی جاتی ہیں اور ستر ہزار گناہ معاف ہوتے ہیں۔
درجات بڑھ جاتے ہیں اور استغفار کے ہر ایک لفظ پر نور ملتا
ہے اور جسم کی ہر رگ کے عوض حج و عمرہ لکھے جاتے ہیں۔

(فتاویٰ رحیمیہ جلد ۱ ص ۱۹۲)

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ الَّذِیْ لَیْسَ بِشَیْءٍ اَعْظَمُ
مِنْہُ وَبِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُھُنَّ
بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَبِاَسْمَآءِ اللّٰہِ الْحُسْنٰی کُلِّھَا

مَاعَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمُ مِنْ شَرِّمَاخَلَقَ
وَبَرَءَ وَذَرَءَ

کعب بن احبارؓ فرماتے ہیں کہ میں ان کلمات کو اگر نہ پڑھتا تو یہود اپنے جادو کے زور سے مجھے گدھا بنا دیتے۔ ان کلمات کو صبح وشام پڑھ کر بے فکر ہو جاتا ہوں، انشاءاللہ انکا جادو مجھ پر اثر نہیں کرے گا۔ (معارف القرآن جلد اول)

بِسْمِ اللّٰہِ شَجَّۃٌ قَرْنِیَّۃٌ مِلْحَۃُ بَحْرٍ

حدیث شریف کا مفہوم ہے: آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ سلیمان علیہ السلام نے جنات سے یہ عہد لیا تھا کہ جو ان کلمات کو پڑھے گا تم ان کو نہیں چھیڑو گے اور نہ ہی ان کو ستاؤ گے۔ (حصن حصین)

حضرت بریدہؓ سے روایت ہے جس کا مفہوم یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے مندرجہ ذیل دس کلمات کو نماز فجر کے وقت (پہلے یا بعد



میں) کہا، تو وہ شخص ان کلمات کو پڑھتے ہوئے ہی اللہ تعالیٰ کو اس کے حق میں کافی ہوتے اور کلمات پڑھنے پر اجر وثواب دیتے ہوئے پائے گا۔

پہلے پانچ کلمات دنیا سے متعلق ہیں اور باقی کے پانچ آخرت سے متعلق ہیں۔

(بحوالہ الدر المنثور فی التفسیر بالماثور صفحہ ۱۰۳/۱۲ امام سیوطیؒ)

(1) حَسْبِیَ اللّٰہُ لِدِیْنِیْ
کافی ہے مجھ کو اللہ میرے دین کے لئے

(2) حَسْبِیَ اللّٰہُ لِمَآ اَھَمَّنِیْ
کافی ہے مجھ کو اللہ میری کل فکروں کے لئے

(3) حَسْبِیَ اللّٰہُ لِمَنْ بَغٰی عَلَیَّ
کافی ہے مجھ کو اللہ اس شخص کیلئے جو مجھ پر زیادتی کرے

(4) حَسْبِیَ اللّٰہُ لِمَنْ حَسَدَنِیْ
کافی ہے مجھ کو اللہ اس شخص کیلئے جو مجھ پر حسد کرے۔

(5) حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَنْ کَادَنِیْ بِسُوْءٍ

کافی ہے اللہ مجھ کو، اس شخص کیلئے کہ دھوکہ اور فریب دے مجھے برائی کے ساتھ۔

(6) حَسْبِیَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِ

کافی ہے مجھ کو اللہ، موت کے وقت۔

(7) حَسْبِیَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسَأَلَةِ فِی الْقَبْرِ

کافی ہے مجھ کو اللہ، قبر میں سوال کے وقت۔

(8) حَسْبِیَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمِیْزَانِ

کافی ہے مجھ کو اللہ، میزان کے پاس (یعنی ترازو کے پاس جس میں نامہ اعمال کا وزن ہوگا)

(9) حَسْبِیَ اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِ

کافی ہے مجھ کو اللہ، پل صراط کے پاس۔

(10) حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَاِلَیْهِ اُنِیْبُ ٥



کافی ہے مجھ کو اللہ، اسکے سوا کوئی معبود نہیں۔ میں نے اس پر ہی توکل کیا اور میں اسی کی طرف رجوع ہوتا ہوں۔

## دعاء برائے حفاظت

اَللّٰهُ حَفِیْظٌ لَطِیْفٌ قَدِیْمٌ اَزَلِیٌّ حَیٌّ قَیُّوْمٌ لَا یَنَامُ

☆ جو کوئی سفر پر جانے سے پہلے اس دعاء کو سات مرتبہ پڑھے ہر قسم کے حادثے سے محفوظ رہے گا۔

☆ جو کوئی سفر کے وقت اس دعاء کی نقل اپنے ساتھ رکھے تو سواری ہر قسم کے حادثے سے محفوظ رہے گی۔

☆ اگر اس دعاء کی نقل سامان یا گھر میں رکھی جائے تو چوری سے محفوظ رہیں گے۔

☆ اگر کوئی صبح وشام گیارہ مرتبہ اس دعاء کو پڑھے تو امن میں رہیگا اور اللہ اسکے مال میں برکت دیگا۔ انشاء اللہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥

## صبح وشام پڑھنے کی دعائیں

ہر ایک پریشانی، رزق کی وسعت، قرض کی ادائیگی کے لئے بہترین دعائیں۔ چھوٹا سا عمل بیحد فائدہ۔

یَارَءُوْفُ یَاوَدُوْدُ یَا لَطِیْفُ 8-8 مرتبہ

درود شریف یَا مُمِیْتُ 7-7 مرتبہ

سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ 7 مرتبہ

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ 7 مرتبہ

لَقَدْ جَآءَ کُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ o فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ o

چاروں قل، الحمد، آیۃ الکرسی 7-7 مرتبہ



21 مرتبہ

یَا قَابِضُ

رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّیَّتِیْ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ، رَبَّنَا اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ o 7 مرتبہ

یَا جَبَّارُ 21 مرتبہ یَا غَنِیُّ 70 مرتبہ

اَللّٰهُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا جَمِیْلُ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا وَدُوْدُ یَا رَحِیْمُ اَللّٰهُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ.

سات مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر پھونک مار کر پورے جسم پر مل لیں، انشاء اللہ نظر بد، سحر، ٹونے، ٹوٹکے سے حفاظت ہوگی۔

طلوع آفتاب سے پہلے غسل کرنا سنت ہے اور سحر

ونظر بد سے حفاظت کا سبب ہے

ہر قسم کی پریشانی کو دور کرنے کے لئے روزانہ ایک سو گیارہ (111) مرتبہ پڑھیں:

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ○ نِعْمَ الْمَوْلٰی
وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ○

جو شخص اس دعاء کو ہمیشہ ہر نماز کے بعد پڑھتا رہے گا، خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اسکی حفاظت کریگا۔ اور اسکے دشمنوں پر اسکی مدد کرے گا اور اسکو غنی کر دے گا اور اسکو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں سے اسکا خیال بھی نہ جائے۔ اور اسکی زندگی اس پر آسان کر دے گا۔ اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اس کا قرضہ ادا کر دے گا اگرچہ پہاڑ کے برابر بھی کیوں نہ ہو۔



یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ یَا مَوْجُوْدُ یَا جَوَّادُ یَا
بَاسِطُ یَا کَرِیْمُ یَا وَهَّابُ یَا ذَا الطَّوْلِ یَا غَنِیُّ یَا
مُغْنِیُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا حَیُّ
یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا حَنَّانُ یَا
مَنَّانُ نَفَّحْنِیْ مِنْکَ بِنَفْحَةِ خَیْرٍ تُغْنِیْنِیْ بِهَا
عَمَّنْ سِوَاکَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَکُمُ
الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ
وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ اَللّٰهُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ
یَا مُعِیْدُ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا فَعَّالًا
لِّمَا یُرِیْدُ اَکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ
وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ وَاحْفَظْنِیْ
بِمَا حَفِظْتُ بِهِ الذِّکْرَ وَانْصُرْنِیْ بِمَا نَصَرْتَ
بِهِ الرُّسُلَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○

# ایک مجرب عمل

یہ عمل حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کاندھلوی کے جد امجد اور شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ کے شاگرد خاص حضرت مفتی الٰہی بخش کا بار بار کا آزمایہ ہوا نہایت صحیح عمل ہے اس کے پڑھنے سے خدائے تعالیٰ کی معرفت اور اس کی محبت نصیب ہوتی ہے جس کے نتیجہ میں نیکی کرنا اور گناہ سے بچنا بہت آسان ہو جاتا ہے خدا تعالیٰ کی اطاعت وعبادت اور نیکیاں بکثرت کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ کی محبت کا دل میں پیدا ہونا پہلے از حد ضروری ہے اسی عظیم مقصد نیز بلاؤں کے دور کرنے اور حاجتوں کو پورا کرنے میں بھی اس عمل کو حضرت مولانا افتخار الحسن صاحب کاندھلوی مدظلہ العالی خلیفہ حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رائے پوریؒ بڑا مجرب بتلاتے ہیں اور ضرورت مند لوگوں کو پڑھنے کے لئے ہدایت فرماتے ہیں ترکیب عمل: کسی بھی مہینہ کے چاند دیکھنے کے بعد جمعہ



سے مستقل سات دن تک نیچے لکھی ہوئی ترکیب کے مطابق روزانہ دن میں یا رات میں ایک وقت اور جگہ متعین کر کے پابندی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے ان مبارک ناموں کا وظیفہ پڑھے اگر کسی مجبوری سے جگہ اور وقت کی تبدیلی ہو جائے تو کوئی حرج نہیں ہوگا۔

نوٹ: اگر کسی کو بدرجہ مجبوری یہ عربی دعا یاد نہ ہو سکے تو اس کا اردو ترجمہ ہی پڑھ لے تو انشاء اللہ محروم نہ رہیگا۔

| | | |
|---|---|---|
| جمعہ کے دن | **یا اللہ یا ھو** | ایک ہزار مرتبہ |
| ہفتہ کے دن | **یا رحمٰنُ یا رحیمُ** | "" |
| اتوار کے دن | **یا واحد یا احد** | "" |
| پیر کے دن | **یا صمد یا وتر** | "" |
| منگل کے دن | **یا حیی یا قیوم** | "" |
| بدھ کے دن | **یا حنان یا منان** | "" |
| جمعرات کے دن | **یا ذالجلال والاکرام** | "" |

## جمعہ کے دن بعد نماز جمعہ

کم از کم تین مرتبہ یہ دعا معنی کو ذہن میں رکھ کر پڑھے دعا

﴿اللهم انی اسئلك بحق هذه الاسماء العظيمة الشريفة الكريمة ان تصلى على محمد و على آل محمد و ان تجعلنى من المقربين لديك والواصلين اليك و ان ترزقنى ايمانا و امانا و عافية من امراض الدنيا و عقوبات الدنيا والآخرة و عن تجسس عنى أبصار الظلمة والمريدين بى السوء و عن تصرف قلوبهم عن شر ما يضمرونه الى خير ما لا يملكه غيرك اللهم هذاالدعاء منى و منك الاجابة و هذا الجهد منى و عليك التكلان﴾



**ترجمہ:** اے اللہ میں آپ سے درخواست کرتا ہوں ان عظیم اور مبارک ناموں کے واسطے سے کہ آپ رحمت بھیجئے حضرت محمد ﷺ اور آپ کی پاکیزہ آل پر اور سوال کرتا ہوں یہ کہ مجھے شامل فرمایئے اپنے مقرب اور نیک بندوں میں مجھے یقین کی دولت عطا کیجئے دنیاوی امراض ومصیبتوں اور آخرت کے عذاب سے اپنی امان میں رکھئے، ظالموں اور دشمنوں سے میری حفاظت فرمایئے ان کے دلوں کو پھیر دیجئے ان کو شر سے ہٹا کر خیر کی توفیق عنایت کرنا آپ کے ہی اختیار میں ہے یا اللہ میری اس درخواست کو قبول فرمایئے یہ میری صرف ایک کوشش ہے بھروسہ اور توکل آپ ہی پر ہے۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں
رسول ﷺ کے پاس تھا، اچانک ایک شخص حضور ﷺ کے
پاس آئے اور سلام عرض کیا، رسول اللہ ﷺ نے ان کو
سلام کا جواب دیا اور آپ کا چہرہ انور (خوشی سے) دمک
اٹھا اور آپ نے ان کو اپنے برابر بٹھالیا۔ پھر جب وہ
صاحب (جس کام کے واسطے آئے تھے وہ اپنا کام کر چکے
(تو جانے کے لئے اٹھے) اور جب کچھ دور چلے گئے تو
رسول اللہ ﷺ نے (مجھ سے) فرمایا اے ابوبکر! یہ ایسا
شخص ہے کہ روزانہ (تمام روئے) زمین کے رہنے والوں
کے عمل کے برابر اس (اکیلے) کے عمل (اللہ تعالیٰ کے
یہاں) پہونچائے جاتے ہیں حضرت ابوبکر صدیق میں
نے عرض کیا (یارسول اللہ ﷺ) یہ اتنا ثواب اس کو روزانہ
کیوں ملتا ہے۔؟ آپ ﷺ نے فرمایا یہ جب کبھی صبح اٹھتا
ہے تو مجھ پر دس مرتبہ (ایسا) درود شریف پڑھتا ہے جو



اپنے ثواب میں ساری مخلوق کے درودوں کے برابر ہے
میں نے عرض کیا (یا رسول اللہ ﷺ) وہ کیا درود ہے؟
آپ نے فرمایا وہ درود یہ ہے۔

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى محمد نِ النبی عَدَدَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ مِنْ خَلْقِكَ وَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النبی كَمَا يَنْبَغِىْ لَنَا اَنْ نُصَلِّىَ عَلَيْهِ وَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النبی كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُصَلِّىَ عَلَيْهِ** (دار قطنی وابن ماجہ)

**ترجمہ:** اے اللہ محمد مصطفی ﷺ پر جو نبی و پیغمبر ہیں
اتنی تعداد میں رحمت کاملہ نازل فرما جتنی تعداد میں آپ کی
مخلوق نے ان پر درود بھیجا ہے اور حضرت محمد پر جو پیغمبر ہیں
ان پر اتنی تعداد میں رحمت کاملہ نازل فرما جتنی تعداد میں
ہمارے لئے ان پر درود بھیجنا مناسب ہے اور حضرت محمد پر
جو نبی و پیغمبر ہیں ان پر اتنی تعداد میں رحمت کاملہ نازل فرما
جیسا کہ آپ نے ہمیں ان پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے۔

## نماز ہزار حاجت کے واسطے

امام شافعیؒ نے اپنی بیاض میں نقل کیا ہے کہ حضرت خضرؑ نے کسی عابد کو ہزار حاجت کے واسطے یہ نماز سکھلائی تھی۔ دو رکعت نفل پڑھیں، پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ ایک بار اور قل یا ایہا الکافرون دس بار (10)، دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ ایک بار، قل ھو اللہ گیارہ بار پھر سلام پھیر کر سجدہ میں جائے اور اس میں دس 10 مرتبہ سوم کلمہ مکمل اور دس 10 مرتبہ رَبَّنا آتِنا فی الدُّنیا حَسَنَةً وَّفِی الآخِرَةِ حَسَنَةً وقِنَا عَذَابَ النَّارِ پڑھ کر اپنی حاجت مانگیں، بہتر ہیکہ شب جمعہ میں غسل



کر کے پاک کپڑے پہن کر یہ نیت قضائے حاجت پڑھیں۔

## دعائے حفاظت

ہر قسم کی مصیبت، بیماری، تجارتی قرض، دشمنوں سے بچاؤ اور حفاظت میں اللہ تعالی کے چاہنے سے یہ دعاء کبھی کبھی تو صبح پڑھی جائے اور شام تک نتیجہ سامنے آجاتا ہے اور کبھی اللہ کے چاہنے سے تھوڑا انتظار کرنا پڑ سکتا ہے۔ لیکن تاثیر الحمد للہ اپنے وقت پر اثر دکھا کر رہتی ہے۔

(مولانا عبدالکریم پاریکھ ناگپور)

## ایک اہم دعاء

یا اللہ اپنا فضل وکرم فرمائے اور مجھے اور میرے متعلقین کو
ہر طرح کی ظاہری وباطنی پریشانیوں سے محفوظ رکھئے
، ہر طرح کی فواحشات ومنکرات سے نفس وشیطان کے
مکائد سے ، ارضی وسمائی آفات وسانحات سے ہر طرح
کی سنگین حالات بیماریوں سے ، اور لوگوں کی ہر طرح کی
ایزارسائی سے بچا کر اپنی حفاظت عطا فرما۔

وَلَا يَـؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ العَلِيُّ الْعَظِيْمُ ☆ فَاللّٰهُ
خَيْرٌ حَافِظًا وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ ☆ وَحِفْظاً
مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ مَارِدٍ ☆ وَحِفْظاً ☆ ذٰلِكَ



تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ☆ وَحَفِظْنَاهَا مِنْ كُلِّ
شَيْطَانٍ رَّجِيْمٍ ☆ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا
حَافِظٌ ☆ بَلْ هُوَ قُرْآنٌ مَّجِيْدٌ ☆ فِيْ لَوْحٍ
مَحْفُوْظٍ ☆ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى
كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ☆ لَهٗ مُعَقِّبَاتٌ مِّنْ بَيْنِ يَدَيْهِ
وَمِنْ خَلْفِهٖ وَ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ ☆ اِنَّا نَحْنُ
نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَ اِنَّا لَهٗ لَحَافِظُوْنَ ☆ وَكُنَّا لَهُمْ
لَحَافِظِيْنَ ☆ وَرَبُّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ☆
اَللّٰهُ حَفِيْظٌ عَلَيْهِمْ وَمَا اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ ☆
وَعِنْدَنَا كِتَابٌ حَفِيْظٌ ☆ وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحَافِظِيْنَ
☆

# اَذْكَـــارُ الصَّبَـاحِ

## صبح کے اذکار

(۱) جو شخص قل ھو اللہ احد اور موذتین (قُـلْ اَعُـوْذُ بِـرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ) صبح کے وقت تین مرتبہ پڑھے اس کی ہر شئی سے کفایت ہو جائے گی۔ (صحیح ترمذی ۳/۱۸۲ ابوداؤد ۴/۵۰۸)

(۲) جو شخص حَسْبِیَ اللّٰـهُ لَا اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ صبح کے وقت سات مرتبہ پڑھ لے تو اللہ تعالی اس کے دنیا و آخرت کے کاموں کی کفایت کرے گا۔

(۳) جو شخص اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَصْبَحْتُ اُشْهِدُكَ



وَاُشْهِدُ حَمَلَةَ عَرْشِكَ وَمَلَائِكَتِكَ وَجَمِيْعَ خَلْقِكَ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ وَاَنَّ مُحَمَّداً عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ" صبح کے وقت چار مرتبہ پڑھے اللہ تعالی جہنم سے اس کو آزاد فرما دیتے ہیں۔

(۴) جو شخص "اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَصْبَحْتُ مِنْكَ فِیْ نِعْمَةٍ وَّعَافِيَةٍ وَسَتْرٍ فَاَتْمِمْ عَلَیَّ نِعْمَتَكَ وَعَافِيَتَكَ وَسِتْرَكَ فِی الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ" صبح کے وقت تین مرتبہ پڑھ لے تو اللہ تعالی اس پر اپنی نعمت مکمل کر دیتے ہیں۔

(اخرجہ ابن السنی فی عمل الیوم واللیلۃ رقم:۵۵)

"اَلَا یَعۡلَمُ مَنۡ خَلَقَ وَھُوَ اللَّطِیۡفُ الۡخَبِیۡرُ"
(سورۂ ملک، آیت نمبر14)

اول وآخر 21-21 مرتبہ درود شریف اور دو ہزار بائیس 2022 مرتبہ اس آیت کو تلاوت کر کے پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں اور اس پر دم کریں انشاء اللہ شفایاب ہوں گے۔



# مسجد میں موبائل کیسے بند کریں

مسجد میں داخل ہوتے وقت موبائل کا سوئچ بند کر دینا چاہئے تا کہ مسجد میں نمازیوں کے بیچ میں ٹیلیفون کی گھنٹی کے ذریعہ سے خود کی نماز اور دوسروں کی نماز میں خلل انداز نہ ہو کیوں کہ انسان میں بھول اور نسیان ایک فطری چیز ہے جس سے کوئی پاک نہیں ہے۔ لہٰذا اگر کسی کو مسجد میں داخل ہوتے وقت موبائل بند کرنا یاد نہ رہے اور نماز کے درمیان موبائل کی گھنٹی بجنے لگے جس سے خود بھی پریشان اور دوسرے نمازی بھی پریشان ہوتے ہیں تو اس کے لئے حل یہی ہے کہ نماز کے درمیان جونہی گھنٹی بجنے لگے تو فوراً ایک ہاتھ سے موبائل کا سوئچ بند کر دیں اور اس بات کا ضرور خیال رکھے کہ موبائل بند کرتے وقت دونوں ہاتھوں کا استعمال نہ کرے، بلکہ ایک ہاتھ کے استعمال کرنے کی گنجائش ہے اور

دونوں کے استعمال میں عمل کثیر لازم آتا ہے جس کی وجہ سے نماز فاسد ہو جانیکا خطرہ ہے۔ اس لئے صرف ایک ہی ہاتھ کا استعمال کرے اور موبائل بند کرنے کے لئے ایک ہاتھ کا استعمال کرنا ایسا ہے جیسا کہ اثناءِ نماز میں سر سے ٹوپی گر جانے کی صورت میں ایک ہاتھ سے اٹھا کر سر پر رکھ لی ہو۔ اسی طرح ایک ہاتھ سے عمامہ سر پر رکھ لینا جائز، اس سے نماز میں فساد نہیں آتا۔ اس کو حضراتِ فقہا نے اس قسم کے الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

لَوْرَفَعَ الْعَمَامَةَ وَ وَضَعَهَا عَلَى الْاَرْضِ اَوْ رَفَعَهَا مِنَ الْاَرْضِ وَوَضَعَهَا عَلَى الرَّأْسِ لَا تُفْسِدُ لِاَنَّهٗ يَتِمُّ بِيَدِهٖ وَاحِدَةً مِّنْ غَيْرِ تَكْرَارٍ۔

وَلَوْ قَلَنْسُوَةً اَوْ بِيْضَةً اَوْ نَزَعَهَا لَا تُفْسِدُ

(فتاویٰ قاضی خان علی الهندية ١٢٩)